# دیوانِ ساغر صدیقی



ساغر صدیقی






خزاں کی آغوش کا پروردہ جسے بہاروں کے سورج نے سلام کیا۔

# دیوانِ ساغر صدّیقی




خیّام پبلشرز
چوک اُردو بازار ——— لاہور



بار اوّل : فروری ۱۹۹۰ء
تعداد : ۱۱۰۰
ناشر : عبدالرّشید
باہتمام : راشد محمود
مطبع : منظور پرنٹنگ پریس
قیمت : 30/-

سٹاکسٹ:
صابری دارالکتب
قذافی مارکیٹ اُردو بازار۔ لاہور
Phone : 320310




# ترتیب

(ڈاکٹر) مالک رام ایم اے، پی۔ایچ۔ڈی

# ساغر صدیقی

ساغر صدیقی نے ایک مرتبہ کہا تھا:

"میری ماں دلّی کی تھی، باپ پٹیالے کا، پیدا امرتسر میں ہوا، زندگی لاہور میں گزری! میں بھی عجیب چُوں چُوں کا مربہ ہوں۔"

اس قول میں صرف ایک معمولی سی غلطی کے سوائے اور سب سچ ہے۔ اصل ان کا خاندان انبالے کا تھا اور وہ پیدا بھی انبالے میں ہوئے۔ سال ۱۹۲۸ء تھا۔ گھر میں ہر طرف افلاس و نکبت کا دور دورہ تھا۔ ایسے میں تعلیم کا کیا سوال! محلے میں ایک بزرگ حبیب حسن رہتے تھے، انہیں کے پاس جانے آنے لگے۔ جو کچھ پڑھا انہیں سے اس کے بعد شاید ورنیکلر مڈل کے کچھ درجے بھی پاس کر لئے ہوں۔ ایک دن انہوں نے اس ماحول سے تنگ آ کر امرتسر کی راہ لی اور یہاں ہال بازار میں ایک دوکاندار کے وہاں ملازم ہو گئے جو لکڑی کی کنگھیاں بنا کر فروخت کرتا تھا۔ انہوں نے بھی یہ کام سیکھ لیا۔ دن بھر کنگھیاں بناتے اور رات کو اسی دوکان کے کسی گوشے میں پڑے رہتے۔ لیکن شعر وہ اس ۱۴، ۱۵ برس کی عمر ہی میں کہنے لگے تھے اور اپنے بے تکلف دوستوں کی محفل میں سناتے بھی تھے۔ شروع میں تخلص ناصر حجازی تھا لیکن جلد ہی اسے چھوڑ کر



ساغر صدیقی ہو گئے۔

ساغر کی شہرت ۱۹۴۴ء میں ہوئی۔ اس سال امرتسر میں ایک اچھے بڑے پیمانے پر مشاعرہ قرار پایا۔ اس میں شرکت کے لئے لاہور کے بعض شاعر بھی مدعو تھے۔ ان میں سے ایک صاحب کو معلوم ہوا کہ یہ لڑکا، (ساغر صدیقی) بھی شعر کہتا ہے۔ انہوں نے منتظمین سے کہہ کر اسے مشاعرے میں پڑھنے کا موقع دلوا دیا۔ ساغر کی آواز میں بلا کا سوز تھا اور وہ ترنم سے پڑھنے میں جواب نہیں رکھتا تھا۔ بعد پھر کیا تھا، اس شب اس نے صحیح معنوں میں مشاعرہ لوٹ لیا۔

قدرتاً اس کے بعد امرتسر اور لاہور کے مشاعروں میں اس کی مانگ بڑھ گئی۔ اب اس نے کنگھیاں بنانے کا کام چھوڑ دیا اور بعض سرپرست احباب کی مدد سے اپنا علم اور صلاحیت بڑھانے کی کوشش کی۔ مشاعروں میں شرکت کے باعث اتنی یافت ہو جاتی تھی کہ اسے اپنا پیٹ پالنے کے لئے مزید تگ و دو کی ضرورت نہ رہی۔ گھر والے بے شک ناراض تھے کہ لڑکا آوارہ ہو گیا ہے اور کوئی کام نہیں کرتا۔ لیکن اسے ان کی کیا پروا تھی، اس نے گھر آنا جانا ہی چھوڑ دیا۔ کلام پر اصلاح کے لئے لطیف انور گورداسپوری مرحوم کا انتخاب کیا اور ان سے بہت فیض اُٹھایا۔

۱۹۴۷ء میں پاکستان بنا، تو وہ امرتسر سے لاہور چلا گیا۔ یہاں دوستوں نے اسے ہاتھوں ہاتھ لیا۔ اُس کا کلام مختلف پرچوں میں چھپنے لگا۔ سینما فلم تیار کرنے والوں نے اس سے گیتوں کی فرمائش کی اور اس میں اسے حیرتناک کامیابی حاصل ہوئی۔ اس دور کی متعدد فلموں کے گیت ساغر کے لکھے ہوئے

ہیں۔ اس زمانے میں اس کے سب سے بڑے سرپرست انور کمال پاشا (ابن حکیم احمد شجاع مرحوم) تھے۔ جو پاکستان میں فلم سازی کی صنعت کے بانیوں میں ہیں۔ انہوں نے اپنی بیشتر فلموں کے گانے ساغر سے لکھوائے اور یہ بہت مقبول ہوئے۔

۱۹۴۸ء سے ۱۹۵۲ء تک ساغر کی زندگی کا زرّیں دور کہا جاسکتا ہے وہ لاہور کے کئی روزانہ اور ہفتہ وار پرچوں سے منسلک ہوگیا، بلکہ بعض جریدے تو اسی کی ادارت میں شائع ہوتے رہے۔ لیکن اس کے بعد شامتِ اعمال سے حالات نے ایسا پلٹا کھایا کہ وہ کہیں کا نہ رہا اور آخیر میں صحیح معنوں میں مرقعِ عبرت بن گیا۔

۱۹۵۲ء کی بات ہے کہ وہ ایک ادبی ماہنامے کے دفتر میں بیٹھے تھے۔ انہوں نے سر درد اور اضمحلال کی شکایت کی۔ پاس ہی ایک اور شاعر دوست بھی بیٹھے تھے۔ انہوں نے تعلقِ خاطر کا اظہار کیا اور خاص ہمدردی سے انہیں مارفیا کا ٹیکہ لگا دیا۔ سر درد اور اضمحلال تو دور ہوگیا لیکن اس معمولی واقعے نے ان کے جسم کے اندر نشہ بازی کے تناور درخت کا بیج بو دیا۔ بدقسمتی سے ایک اور واقعے نے اس رجحان کو تقویت دی۔

اس زمانے میں وہ انار کلی لاہور میں ایک دوست کے والد کے (جو پیشہ کے لحاظ سے ڈاکٹر تھے) مطب کی اوپر کی منزل میں رہتے تھے۔ اسی کمرے میں ان کے ساتھ ایک اور دوست بھی مقیم تھے (اب نام کیا لکھوں) ان صاحب کو ہر طرح کے نشوں کی عادت تھی۔ ہونی کو کون ٹال سکتا ہے۔



ان کی صحبت میں ساغر بھی رفتہ رفتہ اولاً بھنگ اور شراب اور ان سے گزر کر افیون اور چرس کے عادی ہوگئے۔ اگر کوئی شخص راہِ راست سے بھٹک جائے اور توفیق ایزدی اس کی دستگیری نہ کرے، تو پھر اس کا تحت الثریٰ سے ادھر کوئی ٹھکانہ نہیں رہتا۔

یہی ساغر کے ساتھ ہوا اور افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ خود ان کے دوستوں میں سے بیشتر نے ان کے ساتھ ظلم کیا۔ یہ لوگ انہیں چرس کی پڑیا اور مارفیا کے ٹیکے کی شیشیاں دیتے اور ان سے غزلیں اور گیت لے جاتے، اپنے نام سے پڑھتے اور چھپواتے اور بحیثیت شاعر اور گیت کار اپنی شہرت میں اضافہ کرتے۔ اس کے بعد اس نے رسائل و جرائد کے دفتر اور فلموں کے اسٹوڈیو میں جانا آنا چھوڑ دیا۔ اس میں بھی کوئی مبالغہ نہیں کہ اداروں کے کرتا دھرتا اس کے کام کی اجرت کے دس روپے بھی اس وقت تک ادا نہیں کرتے تھے۔ جب تک وہ ان کے درِ دولت کی چوکھٹ پر دس سجدے نہ کرے۔ اس نے ساغر کے مزاج کی تلخی اور دنیا بیزاری اور ہر وقت مبلے خود، رہنے کی خواہش میں اضافہ کیا اور وہ بالکل آوارہ ہوگیا۔ نوبت بایں جا رسید کہ کبھی وہ ننگ دھڑنگ ایک میلی کچیلی چادر اوڑھے اور کبھی چیتھڑوں میں ملبوس، بال بکھرائے ننگے پاؤں ... منہ میں بیڑی یا سگریٹ لئے سڑکوں پر پھرتا رہتا اور رات کو نشے میں دھت مدہوش کہیں کسی سڑک کے کنارے کسی دوکان کے تھڑے یا تختے کے اوپر یا نیچے پڑا رہتا۔

اب اس کی یہ عادت ہوگئی کہ کہیں کوئی اچھے وقتوں کا دوست مل جاتا تو اس سے ایک چوّنی طلب کرتا۔ اس کی یہ چوّنی مانگنے کی عادت سب کو معلوم تھی چنانچہ بارہا ایسا ہوا کہ کسی دوست نے اسے سامنے سے آتے دیکھا اور فوراً جیب سے چوّنی نکال کر ہاتھ میں لے لی۔ پاس پہنچے اور علیک سلیک کے بعد مصافحہ کرتے وقت چوّنی ساغر کے ہاتھ میں چھوڑ دی۔ وہ باغ باغ ہوجاتا۔ یوں شام تک جو دس بیس روپے جمع ہوجاتے، وہ اس دن کے چرس اور مارفیا کے کام آتے۔ فاعتبروا یا اولی الابصار۔

جنوری ۱۹۷۴ء میں اس پر فالج کا حملہ ہوا اس کا علاج بھی چرس اور مارفیا سے کیا گیا۔ فالج سے تو بہت حد تک نجات مل گئی، لیکن اس سے دایاں ہاتھ ہمیشہ کے لئے بیکار ہوگیا۔ پھر کچھ دن بعد منہ سے خون آنے لگا۔ اور یہ آخر تک دوسرے تیسرے جاری رہا۔ ان دنوں خوراک بالکل برائے نام تھی۔ جسم سوکھ کر ہڈیوں کا ڈھانچہ رہ گیا تھا۔ سب کو معلوم تھا کہ اب وہ دن دور نہیں جب وہ کسی سے چوّنی نہیں مانگے گا۔ چنانچہ ۱۹ جولائی ۱۹۷۴ء صبح کے وقت اس کی لاش سڑک کے کنارے ملی اور دوستوں نے لے جاکر اسے میانی صاحب کے قبرستان میں دفن کردیا۔

انا للہ وانا الیہ راجعون

یزدانی جالندھری نے قطعۂ تاریخِ وفات کہی:

ساغر نے رختِ زیست جہاں سے اٹھالیا
افسردہ اس کے غم میں ہیں یارانِ انجمن



وہ شہریارِ شعر، وہ درویشِ بے ریا
نظمیں تھیں جس کی مظہرِ معراجِ فکر و فن
نعتوں میں جس کی جذبۂ حُبِّ رسول تھا
غزلوں میں جس کی حُسن و جوانی کا بانکپن
یزدانیِ حزیں نے لبِ جام رکھ کے ہاتھ
تاریخِ رحلت اس کی کہی "ساغرِ سخن"

اس نے غزل، نظم، قطعہ، رباعی ہر صنفِ سخن میں خاصا ذخیرہ چھوڑا ہے وہ خود تو اسے کیا چھپواتا، ناشروں نے اپنے نفع کی خاطر اسے چھاپ لیا اور اسے معاوضے میں ایک حبّہ تک نہ دیا۔ چھ مجموعے اس کی زندگی میں لاہور سے چھپے۔ غمِ بہار، زہرآرزو (۱۹۶۴ء) لوحِ جنوں (۱۹۷۱ء) اور سبز گنبد اور شب آگہی (۱۹۷۲ء) یقین ہے کہ اگر کوشش کی جائے تو ایک اور مجموعے کا مواد بآسانی مہیا ہوسکتا ہے۔ ساغر کا کلام بہت جاندار ہے اور زندہ رہنے کا مستحق۔

جی چاہتا ہے کہ یہاں اس کی زندگی کا ایک واقعہ قلم بند کردوں، جس سے مشہور یونانی فلسفی دیوجانس کلبی کی روایت تازہ ہوتی ہے:

اکتوبر ۱۹۵۸ء میں پاکستان میں فوجی انقلاب میں محمد ایوب (ف: اپریل ۱۹۷۴ء) برسرِ اقتدار آگئے اور تمام سیاسی پارٹیاں اور سیاستداں جن کی باہمی چپقلش اور رسہ کشی سے عوام تنگ آ چکے تھے۔ حرفِ غلط کی طرح فراموش کر دیئے گئے۔ لوگ اس

تبدیلی پر واقعی خوش تھے۔ ساغر نے اسی جذبے کا اظہار ایک نظم میں کیا ہے۔ اس میں ایک مصرع تھا:

کیا ہے صبر جو ہم نے، ہمیں ایوب ملا

یہ نظم جرنیل محمد ایوب کی نظر سے بھی گزری یا گزاری گئی۔ اس کے بعد جب وہ لاہور آئے تو انہوں نے خواہش ظاہر کی کہ میں اس شاعر سے ملنا چاہتا ہوں جس نے یہ نظم لکھی تھی۔ اب کیا تھا! پولیس اور خفیہ پولیس اور نوکر شاہی کا پورا عملہ حرکت میں آگیا اور ساغر کی تلاش ہونے لگی لیکن صبح سے شام تک کی پوری کوشش کے باوجود وہ ہاتھ نہ لگا۔ اس کا کوئی ٹھور ٹھکانہ تو تھا نہیں، جہاں سے وہ اسے پکڑ لاتے۔ پوچھ گچھ کرتے کرتے سرِ شام پولیس نے اسے پان والے کی دوکان کے سامنے کھڑے دیکھ لیا۔ وہ پان والے سے کہہ رہا تھا کہ پان میں قوام ذرا زیادہ ڈالنا۔ پولیس افسر کی باچھیں کھل گئیں کہ شکر ہے ظلِ سبحانی کے حکم کی تعمیل ہوگئی۔ انہوں نے قریب جاکر ساغر سے کہا کہ آپ کو حضور صدرِ مملکت نے یاد فرمایا ہے۔ ساغر نے کہا:

بابا ہم فقیروں کا صدر سے کیا کام! افسر نے اصرار کیا، ساغر نے انکار کی رٹ نہ چھوڑی۔ افسر بے چارا پریشان کرے تو کیا کیونکہ وہ ساغر کو گرفتار کرکے تو لے نہیں جا سکتا تھا کہ اس نے کوئی جرم نہیں کیا تھا اور اسے کوئی ایسی ہدایت بھی نہیں ملی تھی جرنیل صاحب تو محض اس سے ملنے کے خواہشمند تھے اور ادھر یہ



"پگلا شاعر" یہ عزت افزائی قبول کرنے کو تیار نہیں تھا۔ اب افسر نے جو مسلسل خوشامد سے کام لیا، تو ساغر نے زچ ہوکر اس سے کہا:

ارے صاحب، مجھے گورنر ہاؤس میں جانے کی ضرورت نہیں۔ وہ مجھے کیا دیں گے، دوسو چار سو فقیروں کی قیمت اس سے کہیں زیادہ ہے جب وہ اس پر بھی نہ ٹلا تو ساغر نے گلوری کلے میں دبائی اور زمین پر پڑی سگرٹ کی خالی ڈبیہ اٹھا کر اسے کھولا۔ جس سے اس کا اندر کا حصہ نمایاں ہوگیا۔ اتنے میں یہ تماشا دیکھنے کو ادگرد خاصی بھیڑ جمع ہوگئی تھی۔ ساغر نے کسی سے قلم مانگا اور اس کاغذ کے ٹکڑے پر یہ شعر لکھا:

ہم سمجھتے ہیں ذوقِ سلطانی
یہ کھلونوں سے بہل جاتا ہے

ساغر صدیقی بقلم خود

اور وہ پولیس افسر کی طرف بڑھا کر کہا:

یہ صدر صاحب کو دے دینا، وہ سمجھ جائیں گے اور اپنی راہ چلا گیا:

پیدا کہاں ہیں ایسے پراگندہ طبع لوگ
شاید کہ تم کو میرؔ سے صحبت نہیں رہی

ایک نغمہ، ایک غنچہ، ایک تارا، ایک جام
اے غمِ دوراں، غمِ دوراں! تجھے میرا سلام
ہم بنائیں گے یہاں ساغرؔ! نئی تصویرِ شوق
ہم تخیل کے مجدد، ہم تصور کے امام

---

گیت اس عہدِ بے تکلف میں
بربط و چنگ و نے کو ترسے ہیں
ساقیا! تیرے بادہ خانے میں
نام ساغر ہے، مے کو ترسے ہیں

---

چراغِ طور جلاؤ، بڑا اندھیرا ہے
ذرا نقاب اٹھاؤ بڑا اندھیرا ہے
وہ جن کے ہوتے ہیں خورشید آستینوں میں
انہیں کہیں سے بلاؤ، بڑا اندھیرا ہے
مجھے تمہاری نگاہوں پہ اعتماد نہیں
مرے قریب نہ آؤ، بڑا اندھیرا ہے
فرازِ عرش سے ٹوٹا ہوا کوئی تارا
کہیں سے ڈھونڈ کے لاؤ، بڑا اندھیرا ہے



ابھی تو صبح کے ماتھے کا رنگ کالا ہے
ابھی فریب نہ کھاؤ، بڑا اندھیرا ہے
بصیرتوں پہ اجالوں کا خوف طاری ہے
مجھے یقین دلاؤ، بڑا اندھیرا ہے
جسے زبانِ خرد میں شراب کہتے ہیں
وہ روشنی سی پلاؤ بڑا اندھیرا ہے
بنامِ زہرہ جبینانِ خطۂ فردوس
کسی کرن کو جگاؤ بڑا اندھیرا ہے

---

ساغر کسی کی یاد میں جب اشکبار تھے
کتنے حسین دن تھے جہانِ خواب میں

---

جگمگاتے ہیں وحشتوں کے دیار
عقل نے آدمی کو بیچ دیا

---

ہم اُلٹ دیتے ہیں صدیوں کے نقاب
ہم زمانوں کی خبر رکھتے ہیں

---

یوں چٹکتے ہیں شاخ پر غنچے
جیسے ان کے سلام آتے ہیں

---

رہبروں کے ضمیر مجرم ہیں
ہر مسافر یہاں لٹیرا ہے
معبدوں کے چراغ گل کردو
قلبِ انسان میں اندھیرا ہے

---

میں بھی جنت سے نکالا ہوا اک بت ہی تو ہوں
ذوقِ تخلیق! تجھے کیسے ستم آتے ہیں

---

ہاں میں نے لہو اپنا گلستاں کو دیا ہے
مجھ کو گل و گلزار پہ تنقید کا حق ہے

---

صبح دیکھا، شگوفے تھے ٹوٹے ہوئے
گل کھلاتی رہی، رات بھر، چاندنی

---

اے ستاروں کے چاہنے والے
آنسوؤں کے چراغ حاضر ہیں



رونقِ جشنِ رنگ و بو کے لئے
زخم حاضر ہیں، داغ حاضر ہیں

---

تشنگی، تشنگی، ارے توبہ!
قطرے قطرے کو ہم ترستے ہیں
اے خداوند کوثر و تسنیم!
تیرے بادل کہاں برستے ہیں؟

---

کچھ نہیں مدعا فقیروں کا
درد ہے لا دوا فقیروں کا
اپنی تنہائیوں پہ ہنستے ہیں
کون ہے آشنا فقیروں کا

---

ایک وعدہ ہے کسی کا، جو وفا ہوتا نہیں
ورنہ ان تاروں بھری راتوں میں کیا ہوتا نہیں
ہر شناور کو نہیں ملتا، تلاطم سے خراج
ہر سفینے کا محافظ ناخدا ہوتا نہیں
ہر بھکاری پا نہیں سکتا مقامِ خواجگی
ہر کس و ناکس کو تیرا غم عطا ہوتا نہیں

ہائے یہ بیگانگی، اپنی نہیں مجھ کو خبر!
ہائے یہ عالم کہ تو دل سے جدا ہوتا نہیں

---

زمانے کو نہ دے الزام، اے ناواقفِ منزل!
زمانے کی نظر ہم ہیں، زمانے کا چلن ہم ہیں

---

آوارگی بزنگِ تماشا بُری نہیں
ذوقِ نظر ملے، تو یہ دنیا بُری نہیں
کہتے ہیں تیری زلفِ پریشاں کو زندگی
اے دوست! زندگی کی تمنا بُری نہیں
ساغر کے ساتھ چل کے کبھی میکدے میں سُن
آتی حدیثِ ساغر و بادہ بُری نہیں

---

یاد رکھنا، ہماری تربت کو
قرض ہے تم پہ چار پھولوں کا

---





بزمِ کونین سجانے کے لئے آپ آئے
شمعِ توحید جلانے کے لئے آپ آئے

ایک پیغام جو ہر دل میں اُجالا کر دے
ساری دُنیا کو سنانے کے لئے آپ آئے

ایک مدت سے بھٹکتے ہوئے انسانوں کو!
ایک مرکز پہ بُلانے کے لئے آپ آئے

ناخدا بن کے اُبلتے ہوئے طوفانوں میں
کشتیاں پار لگانے کے لئے آپ آئے

قافلہ والے بھٹک جائیں نہ منزل سے کہیں
دُور تک راہ دکھانے کے لئے آپ آئے

چشمِ بیدار کو اسرارِ خُدائی بخشے
سونے والوں کو جگانے کے لئے آپ آئے



نہ شانِ قیصر و کسریٰ نہ سطوت کے لا
غمِ بشر جسے کہتے ہیں جلد وہ شئے لا

وقارِ لالہ و گُل ہے نہ کیفِ رقصِ صبا!
بہار میں بھی رہا دامنِ چمن پھیلا

جسے تصوّرِ انساں کشید کرتا ہے
شعُور ڈوب کے نکلے نہ جس میں وہ شئے لا

وہ جس کے پاس ہو زخمِ حیات کا مرہم
کہیں سے ڈھونڈ کوئی ایسا چارہ گر ہے لا

درِ سخاوت احساس بند ہے ساغر!
شکستِ کاسۂ مجنوں نہ اب درِ لیلےٰ







تفریق نے جادُو ہی جگایا ہے بلا کا
خطرے میں ہے اے یار! چمن مہر و وفا کا

توہین ہے درویش کا اُس شہر میں جینا!
ہو فاقہ کشی نام جہاں صبر و رضا کا

اب تک کا تفکرِ غمِ تقدیر کا چارہ
سینے میں پتہ رکھتے ہیں جو ارض و سما کا

جی چاہتا ہے اے میرے افکار کی مُورت
ملبُوس بنا دوں تجھے تاروں کی رِدا کا!

محفوظ رہیں میرے گُلستاں کی فضائیں
ہو قتلِ گُل و لالہ تقاضہ ہے صبا کا!

جلتے ہوئے دیکھے وہی معصوم شگوفے
تھا جن کو بھروسہ ترے دامن کی ہوا کا

کچھ سرد سی آہیں ہیں تو کچھ ڈوبتے آنسو
ساغرؔ یہ صِلا تجھ کو مِلا سوزِ نوا کا!



فضائے نیم شبی کہہ رہی ہے سب اچھا
ہماری بادہ کشی کہہ رہی ہے سب اچھا

نہ اعتبارِ محبت نہ اختیارِ وفا
جنوں کی تیز روی کہہ رہی ہے سب اچھا

دیارِ ماہ میں تعمیرِ میکدے ہوں گے
کہ دامنوں کی تہی کہہ رہی ہے سب اچھا

قفس میں یوں بھی تسلی بہار نے دی ہے
چٹک کے جیسے کلی کہہ رہی ہے سب اچھا

وہ آشنائے حقیقت نہیں تو کیا غم ہے
حدیثِ نامہ بری کہہ رہی ہے سب اچھا!



تڑپ تڑپ کے شبِ ہجر کاٹنے والو!
نئی سحر کی گھڑی کہہ رہی ہے سب اچھا

حیات و موت کی تفریق کیا کریں ساغرؔ
ہماری شانِ خودی کہہ رہی ہے سب اچھا



تیری نظر کا رنگ بہاروں نے لے لیا
افسردگی کا روپ ترانوں نے لے لیا

جن کو بھری بہار میں غنچے نہ کہہ سکے
وہ واقعہ بھی میرے فسانوں نے لے لیا

شاید ملے گا قریۂ مہتاب میں سکوں
اہلِ خرد کو ایسے گمانوں نے لے لیا

یزداں سے بچ رہا تھا جلالت کا ایک لفظ
اُس کو حرم کے شوخ بیانوں نے لے لیا

تیری ادا سے ہو نہ سکا جس کا فیصلہ
وہ زندگی کا راز نشانوں نے لے لیا

افسانۂ حیات کی تکمیل ہوگئی!
اپنوں نے لے لیا کہ بیگانوں نے لے لیا

بھولی نہیں وہ قوسِ قزح کی سی صورتیں
ساغر تمہیں تو مست دھیانوں نے لے لیا



اے حسنِ لالہ فام ذرا آنکھ تو ملا!
خالی پڑے ہیں جام ذرا آنکھ تو ملا

کہتے ہیں آنکھ آنکھ سے ملنا ہے بندگی
دنیا کے چھوڑ کام۔ ذرا آنکھ تو ملا

کیا وہ نہ آج آئیں گے تاروں کے ساتھ ساتھ
تنہائیوں کی شام۔ ذرا آنکھ تو ملا!



یہ جام یہ سُبو، یہ تصوّر کی چاندنی
ساقی کہاں مُدام۔ ذرا آنکھ تو ملا!

ساقی مجھے بھی چاہیئے اِک جامِ آرزو!
کتنے لگیں گے دام۔ ذرا آنکھ تو ملا!

پامال ہو نہ جائے ستاروں کی آبرو!
اے میرے خوش خرام۔ ذرا آنکھ تو ملا!

ہیں راہِ کہکشاں میں ازل سے کھڑے ہوئے
ساغر تیرے غلام۔ ذرا آنکھ تو ملا!

میں تلخئ حیات سے گھبرا کے پی گیا
غم کی سیاہ رات سے گھبرا کے پی گیا

اتنی دقیق شے کوئی کیسے سمجھ سکے
یزداں کے واقعات سے گھبرا کے پی گیا

چھلکے ہوئے تھے جام پریشاں تھی زلفِ یار
کچھ ایسے حادثات سے گھبرا کے پی گیا

میں آدمی ہوں، کوئی فرشتہ نہیں حضور
میں آج اپنی ذات سے گھبرا کے پی گیا

دُنیائے حادثات ہے اِک دردناک گیت
دُنیا کے حادثات سے گھبرا کے پی گیا

کانٹے تو خیر کانٹے ہیں ان سے گلہ ہی کیا
پھولوں کی واردات سے گھبرا کے پی گیا

ساغر وہ کہہ رہے تھے کہ پی لیجئے حضور!
اُن کی گزارشات سے گھبرا کے پی گیا



جام پی کر جو دُور تک دیکھا
چشمِ ہستی نے طُور تک دیکھا



یہ شرف آئینے کو حاصل ہے
آئینے نے حضُور تک دیکھا!

چشمِ دیوانہ وار جس کو ملی
اُس نے حدِ شعُور تک دیکھا

اُن کی زُلفوں کا رنگ پایا ہے
جب بھی تخلیقِ نُور تک دیکھا

عجز کی روشنی میں اے ساغر
ہم نے بامِ عرُوج تک دیکھا



آج رُوٹھے ہوئے ساجن کو بہت یاد کیا
اپنے اُجڑے ہوئے گلشن کو بہت یاد کیا

جب کبھی گردشِ تقدیر نے گھیرا ہے ہمیں
گیسوئے یار کی اُلجھن کو بہت یاد کیا

شمع کی جوت پہ جلتے ہوئے پروانوں سے
اِک ترے شعلۂ دامن کو بہت یاد کیا

جس کے ماتھے پہ نئی صبح کا جھومر ہوگا
ہم نے اس وقت کی دُلہن کو بہت یاد کیا

آج ٹوٹے ہوئے سپنوں کی بہت یاد آئی
آج بیتے ہوئے ساون کو بہت یاد کیا

ہم سرِ طُور بھی مایوسِ تجلّی ہی رہے
اُس درِ یار کی چلمن کو بہت یاد کیا

مطمئن ہو ہی گئے دام و قفس میں ساغرؔ
ہم اسیروں نے نشیمن کو بہت یاد کیا



خون یادل سے برستے دیکھا
پھُول کو شاخ پہ ڈستے دیکھا



کتنے بیدار خیالوں کو یہاں
دامِ اخلاص میں پھنستے دیکھا

دِل کا گلشن کہ بیاباں ہی رہا
ایسا اُجڑا کہ نہ بستے دیکھا

کھُل گیا جن پہ مسرت کا بھرم
پھر کبھی ان کو نہ ہنستے دیکھا

اب کہاں اشکِ ندامت ساغرؔ
آستینوں کو ترستے دیکھا



احتیاطاً فقر کا ہر مرحلہ کٹتا رہا
اتفاقاً آپ کی خیرات کا دھڑکا رہا

آج پھر شبنم کے قطروں نے بجایا جلترنگ
آج پھر دامن مری آواز کا بھیگا رہا

کوئی آیا ہے نہ آئے گا دلِ ناداں کبھی
میرے دروازے کا پردہ تو سدا ہلتا رہا

رات کی رانی کا جھونکا تھا کسی کی یاد بھی
دیر تک آنگن مرے احساس کا مہکا رہا

تیز رو چلتے ہیں ساغرؔ قافلے اس نام سے
رہنماؤں سے ہمیشہ راہزن اچھا رہا



یوں کہ آشفتہ و رُسوا سرِ بازار ہُوا
چاکِ داماں کا تماشہ سرِ بازار ہُوا

تیری عصمت کی تجارت پسِ دیوار سہی
میری تقدیر کا سودا سرِ بازار ہُوا!

پھر کوئی اہلِ جنوں دار پہ چڑھ جائے گا
پھر ترے حُسن کا چرچا سرِ بازار ہُوا



ہم نے رکھا ہے اُسے دِل کے مکاں میں مستور
جو کبھی ہم سے شناسا سرِ بازار ہُوا

مرحلے دید کے دشوار تھے لیکن ساغرؔ
منزلِ طُور کا جلوہ سرِ بازار ہوا!



اے دلِ بے قرار چُپ ہو جا
جا چکی ہے بہار چُپ ہو جا

اب نہ آئیں گے رُوٹھنے والے
دیدۂ اشکبار چُپ ہو جا

جا چکا کاروانِ لالہ و گُل!
اُڑ رہا ہے غُبار چُپ ہو جا

چھُوٹ جاتی ہے پھُول سے خوشبو
روٹھ جاتے ہیں یار چُپ ہو جا!

ہم فقیروں کا اِس زمانے میں
کون ہے غمگسار چُپ ہو جا!

حادثوں کی نہ آنکھ کھُل جائے
حسرت سوگوار چُپ ہو جا

گیت کی ضرب سے بھی اے ساغرؔ
ٹوٹ جاتے ہیں تار چُپ ہو جا



اس درجہ عشق مُوجبِ رُسوائی بن گیا
میں آپ اپنے گھر کا تماشائی بن گیا

دیر و حرم کی راہ سے دل بچ گیا مگر
تیری گلی کے موڑ پہ سودائی بن گیا

بزمِ وفا میں آپ سے اِک پَل کا سامنا
یاد آ گیا تو عہدِ شناسائی بن گیا



بے ساختہ بکھر گئی جلووں کی کائنات
آئینہ ٹوٹ کر تیری انگڑائی بن گیا

دیکھی جو رقص کرتی ہوئی موج زندگی!
میرا خیال وقت کی شہنائی بن گیا



عظمتِ زندگی کو بیچ دیا
ہم نے اپنی خوشی کو بیچ دیا

چشمِ ساقی کے اِک اشارہ پر
عُمر کی تشنگی کو بیچ دیا!

رندِ جام و سبُو پہ ہنستے ہیں
شیخ نے بندگی کو بیچ دیا

راہ گزاروں پہ لُٹ گئی رادھا
شام نے بانسری کو بیچ دیا

جگمگاتے ہیں وحشتوں کے دیار
عقل نے آدمی کو بیچ دیا

لب و رخسار کے عوض ہم نے
سطوتِ خسروی کو بیچ دیا

عشق بھروپیا ہے اے ساغر
روپ نے سادگی کو بیچ دیا



ہر مرحلۂ شوق سے لہرا کے گزر جا
آثارِ تلاطم ہوں تو بل کھا کے گزر جا

بہکی ہوئی مخمور گھٹاؤں کی صدا سن
فردوس کی تدبیر کو بہلا کے گزر جا

مایوس ہیں احساس کی الجھی ہوئی راہیں
پائل دلِ مجبور کی چھنکا کے گزر جا



یزدان و اہرمن کی حکایات کے بدلے
انساں کی روایات کو دہرا کے گزر جا

کہتی ہیں تجھے میکدۂ وقت کی راہیں
بگڑی ہوئی تقدیر کو سمجھا کے گزر جا

بجھتی ہی نہیں تشنگیٔ دل کسی صورت
اے ابرِ کرم آگ ہی برسا کے گزر جا

کانٹے جو لگیں ہاتھ تو کچھ غم نہیں ساغر
کلیوں کو ہر اک گام پہ بکھرا کے گزر جا



نالہ حدودِ کوئے رسا سے گزر گیا
اب دردِ دل علاج و دوا سے گزر گیا

ان کا خیال بن گئیں سینے کی دھڑکنیں
نغمہ مقامِ صورت و صدا سے گزر گیا

اعجازِ بےخودی ہے کہ یہ حُسنِ بندگی
اِک بُت کی جُستجو میں خُدا سے گزر گیا

انصافِ سیم و زر کی تجلّی نے ڈس لیا
ہر جُرم احتیاجِ سزا سے گزر گیا

اُلجھی تھی عقل و ہوش میں ساغؔر رہِ حیات
یُوں لے کے تیرا نام فنا سے گزر گیا



اے حُسنِ لالہ فام ذرا آنکھ تو مِلا
خالی پڑے ہیں جام، ذرا آنکھ تو مِلا

ساقی تجھے بھی چاہیئے اِک زخمِ تشنگی
کتنے لگیں گے دام، ذرا آنکھ تو مِلا

کہتے ہیں آنکھ آنکھ سے مِلنا ہے بندگی
دُنیا کے چھوڑ کام ذرا آنکھ تو مِلا



پامال ہو رہی ہے بہاروں کی زندگی
اے محوِ خوش خرام! ذرا آنکھ تو مِلا

ہیں راہِ کہکشاں میں ازل سے کھڑے ہوئے
ساغؔر تیرے غلام، ذرا آنکھ تو مِلا



دل مِلا اور غم شناس مِلا
پھُول کو آگ کا لباس مِلا

ہر شناور بھنور میں ڈوبا تھا
جو ستارہ مِلا اُداس مِلا

میکدے کے سوا، ہمارا پتہ
اُن کی زُلفوں کے آس پاس مِلا

مجھ کو تقدیر کی گزرگہ میں
صرف تدبیر کا ہراس مِلا

آبِ حیواں کی دُھوم تھی ساغر
سادہ پانی کا اک گلاس ملا



محفلیں لُٹ گئیں جذبات نے دم توڑ دیا
ساز خاموش ہیں نغمات نے دم توڑ دیا

ہر مسرّت غمِ دیروزہ کا عنوان بنی
وقت کی گود میں لمحات نے دم توڑ دیا

اَن گنت محفلیں محروم چراغاں ہیں ابھی
کون کہتا ہے کہ ظلمات نے دم توڑ دیا

آج پھر بُجھ گئے جل جل کے اُمیدوں کے چراغ
آج پھر تاروں بھری رات نے دم توڑ دیا

جن سے افسانۂ ہستی میں تسلسل تھا کبھی
اُن محبّت کی روایات نے دم توڑ دیا



جھلملاتے ہوئے اشکوں کی لڑی ٹوٹ گئی
جگمگاتی ہوئی برسات نے دم توڑ دیا

ہائے آدابِ محبّت کے تقاضے ساغر
لب ہلے اور شکایات نے دم توڑ دیا



کوئی نالہ یہاں رسا نہ ہُوا
اشک بھی حرفِ مُدّعا نہ ہُوا

تلخیٔ درد ہی مقدّر تھی
جامِ عشرت ہمیں عطا نہ ہُوا

ماہتابی نگاہ والوں سے
دِل کے داغوں کا سامنا نہ ہُوا

آپ رسمِ جفا کے قائل ہوں
میں اسیرِ غمِ وفا نہ ہُوا

وہ شہنشہ نہیں بھکاری ہے
جو فقیروں کا آسرا نہ ہُوا

راہزنِ عقل، ہوش دیوانہ
عشق میں کوئی رہنما نہ ہُوا

ڈوبنے کا خیال تھا ساغرؔ
ہائے ساحل پہ ناخُدا نہ ہُوا



شعلۂ رُخ مست نظر یاد آیا
رشکِ خورشید و قمر یاد آیا

اشک آنکھوں سے چھلکتے ہی رہے
جب کبھی وُہ گُلِ تر یاد آیا

آج کھولی جو بیاضِ غالبؔ
معدنِ لعل و گہر یاد آیا



برق چمکی تو نشیمن دیکھا
شاخ ٹوٹی تو ثمر یاد آیا

چاند کی سمت جو دیکھا ساغرؔ
اپنے ارماں کا سفر یاد آیا



مُضمحل دردِ غم ہے بے چارا
پھر مجھے زندگی نے للکارا

سلطنت ہے قناعتِ درویش
ہر نفس ہے سکندر و دارا!

داغ ہیں گُل چمن کے سینے پر
اشک افشاں ہے چشمِ نظارا

چاندنی لُٹ رہی ہے یادوں کی
زخمِ دل ہو گئے ہیں مہ پارا

ترے گیسو خیالوں کی گرفت ناز سے گزرے
کہ جیسے اک جوگی بن میں لہراتا ہے دو تارا

پلٹ آئے ہیں شاید انقلاب دید کے لمحے
نظر کی وسعتوں میں ڈوبتا جاتا ہے نظارا

فقط اک ہات میں ٹوٹا ہوا ساغر اٹھانے کو
لرز اٹھا ہے اے یزداں تری عظمت کا مینارا



اک مدت ہوتی اک زمانہ ہوا
خاک گلشن میں جب آشیانہ ہوا

زلف برہم کی جب سے شناسا ہوئی!
زندگی کا چلن مجرمانہ ہوا

داغ دل کے شہنشہ کے سکے نہیں
دل کا مفلس کدہ کب خزانہ ہوا



راہبر نے پلٹ کر نہ دیکھا کبھی
راہرو ، راستے کا نشانہ ہوا!

ہم جہاں بھی گئے ذوق سجدہ لئے
ہر جگہ آپ کا آستانہ ہوا!

دیکھ مضراب سے خون ٹپکنے لگا
ساز کا تار مرگ ترانہ ہوا

پہلے ہوتی تھی خوئے وفا پروری
اب تو ساغر یہ قصہ پرانا ہوا



ہر تمنا کا چہرہ عفق خام تھا
وقت کے ہاتھ میں امن کا جام تھا

زندگی کی صراحی میں تھے قہقہے!
ہر ستارہ یہاں میرا مقام تھا

موسمِ گُل میں نغماتِ جلتے رہے
غنچہ غنچہ لئے درد کا جام تھا

یہ بھی دیکھا گلستاں کے آئین میں
صیدِ کا زخمِ صیّاد کا دام تھا

فکرِ ساغر سے زندہ رہی زندگی!
کس قدر سرد احساس کالام تھا



کچھ نہیں مدّعا فقیروں کا
درد ہے لا دوا فقیروں کا

اور تو کچھ نہیں صدا بابا
ہو بھلا کر بھلا فقیروں کا



اپنی تنہائیوں پہ ہنستے ہیں
کون ہے آشنا فقیروں کا



منزلوں کی خبر خدا جانے
عشق ہے رہنما فقیروں کا

ایک مُدت سے خالی خالی ہے
کاسۂ اِلتجا، فقیروں کا

میکدے کی حدود میں ہونگے
کیا بتائیں پتہ فقیروں کا

زُلفِ جاناں کی نکہتیں ساغر
بن گئیں آسرا فقیروں کا



یقین کر کہ یہ کہنہ نظام بدلے گا
مرا شعور۔ مزاجِ عوام بدلے گا

یہ کہہ رہی ہیں فضائیں بہار ہستی کی
نیا طریقِ قفس اور دام بدلے گا

نفس نفس میں شرارے سے کروٹیں لیں گے
دلوں میں جذبۂ محشر خرام بدلے گا

مروّتوں کے جنازے اُٹھائے جائیں گے
سُنا ہے ذوقِ سلام و پیام بدلے گا

دل و نظر کو عطا ہوں گی مستیاں ساغرؔ
یہ بزم ساقی یہ بادہ یہ جام بدلے گا



مزاجِ شمع میں کچھ ذوقِ پروانہ بھی ہوتا تھا
کسی کا نام اس محفل میں دیوانہ بھی ہوتا تھا

پریشاں حسرتوں کی بے نقابی دیکھنے والو!
اشاروں پر ہمارے رقصِ پروانہ بھی ہوتا تھا

یقینِ زندگی کو معتبر جس نے کیا ساغرؔ
حقیقت کے صحیفوں میں وہ افسانہ بھی ہوتا ہے



جہاں الفت نبھانے کے حسیں اقرار ہوتے تھے
قریبِ شہرِ یارو ایک ویرانہ بھی ہوتا ہے



کلیوں کی مہک ہوتا تاروں کی ضیا ہوتا
میں بھی ترے گلشن میں پھولوں کا خدا ہوتا

ہر چیز زمانے کی آئینۂ دل ہوتی!
خاموش محبت کا اتنا تو صلہ ہوتا

تم حالِ پریشاں کی پرسش کیلئے آتے
صحرائے تمنّا میں میلہ سا لگا ہوتا

ہر گام پہ کام آتے زلفوں کے تری سائے
یہ قافلۂ ہستی بے راہنما ہوتا!

احساس کی ڈالی پر اک پھول مہکتا ہے
زلفوں کے لئے تم نے اک روز چنا ہوتا



اِس میں شامل دشت و صحرا اور ویرانے کی بات
اہلِ محفل سے جُدا ہے تیرے دیوانے کی بات

محتسب ہم بہکنا ہوں کو نہ دے الزام مئے
تشنگی میں آگئی ہونٹوں پہ میخانے کی بات

ہاں ابھی بھُولی نہیں جورِ خزاں کی داستاں
احتیاطاً ہم نہیں کرتے بہار آنے کی بات

بن گئی ہے سُرخیِ حسنِ بہارِ جاوداں
آگئی زُلفِ معنبر کے بکھر جانے کی بات

ہر نفس میں شعلہ زن ہیں گرمیاں حالات کی
زندگی ہے ان دنوں بے موت مر جانے کی بات

میکدہ بدلا ہوا ساغر شکستہ حال ہیں
ہر حقیقت بن گئی ہے آج افسانے کی بات





میں التفاتِ یار کا قائل نہیں ہُوں دوست
سونے کے بزم تار کا قائل نہیں ہُوں دوست

مجھ کو خزاں کی ایک لُٹی رات سے ہے پیار
میں رونقِ بہار کا قائل نہیں ہوں دوست

ہر شام وصل ہو نئی تمہیدِ دلبری
اتنا بھی انتظار کا قائل نہیں ہوں دوست

دو چار دن کی بات نہیں زندگی کی بات
دو چار دن کے پیار کا قائل نہیں ہوں دوست

جس کی جھلک سے ماند ہوا اشکوں کی آبرُو
اُس موتیوں کے ہار کا قائل نہیں ہوں دوست

لایا ہُوں بے حساب گُنا ہوں کی ایک فرد
مجبور ہوں شمار کا قائل نہیں ہوں دوست

ساغرؔ بقدرِ ظرف لُٹاتا ہوں نقدِ ہوش
ساقی سے میں اُدھار کا قائل نہیں ہوں دوست



بگڑا جو نقشِ زیست بنا شاہکارِ زیست
ایسے ملے کہ بن گئے پروردگارِ زیست

کچھ اس طرح سے زیست کو اپناؤ دوستو
تا حشر موت کو بھی رہے انتظارِ زیست

دے حادثاتِ نو کی صُراحی سے ایک جام
ساقی کو دو اُترنے لگا ہے خُمارِ زیست

ملاّح کو قبول تھی سُولی رقیب کی!
منصُورِ زیست کے لئے کافی ہے دارِ زیست

اٹکی ہوئی ہے نوکِ مژہ پر لہُو کی بوُند!
کانٹوں میں پل رہی ہے عروسِ بہارِ زیست



لائیں غزل کے شہر سے تشبیہ کے چراغ
اے ہم سخن! چلو کہ سجائیں دیارِ زیست

ساغرؔ کی زندگی پہ کوئی تبصرہ نہ کر
اِک شمع جل رہی ہے سرِ رہگذارِ زیست



سُوکھ گئے پت جھڑ میں پات
ٹوٹ گئے پھُولوں کے ہات

کتنا نازک ہے یہ دَور
اشکِ گراں، غم کی بُہتات

دشتِ اَلم کی ویرانی میں
کاٹی ہے برکھا کی رات

ہم دیوانے، ہم آوارہ
چل نہ سکو گے اپنے سات

ساغرِ مے خانے میں ہوگا
چھوڑ بھی دو پگلے کی بات



نگاروں کے میلے ستاروں کے جھرمٹ
بہت دلنشیں ہیں بہاروں کے جھرمٹ

جواں ہیں اگر ولولوں کے طلاطم
تو موجوں میں بھی ہیں کناروں کے جھرمٹ

میرے چار تنکوں کی تقدیر دیکھو!
چمن در چمن ہیں شراروں کے جھرمٹ

ترے گیسوؤں سے جنم پا رہے ہیں
گلستاں گلستاں نظاروں کے جھرمٹ

چھلکتا رہا ہے میرا جامِ زریں
جھکتے رہے ہیں چناروں کے جھرمٹ



جہاں جل گئی شمع بزمِ تمنا!
وہیں بل گئے جاں نثاروں کے جھرمٹ

تجھے یاد رکھیں گی ساغر بہاریں!
ترے شعر میں گلعذاروں کے جھرمٹ



زندگی رقص میں ہے جھومتی ناگن کی طرح
دل کے ارمان ہیں بجتی ہوئی جھانجن کی طرح

زلفِ رخسار پہ بل کھاتی ہوئی کیا کہنا
اک گھٹا چھائی ہوئی جیسے ہو ساون کی طرح

بحرِ امید میں جب کوئی سہارا نہ ملا!
میں نے ہر موج کو دیکھا ترے دامن کی طرح

جس طرف دیکھئے ٹوٹے ہوئے پیمانے ہیں
اب تو نغمات بھی ہیں نالۂ شیون کی طرح

بارہا گردشِ تقدیر کا عالم دیکھا
گیسوئے یار کی بے نام سی اُلجھن کی طرح

انقلاباتِ بہاراں میں قفس بھی ساغرؔ
میں نے جلتے ہوئے دیکھا ہے نشیمن کی طرح



چاک دامن کو جو دیکھا تو ملا عید کا چاند
اپنی تصویر کہاں بھول گیا عید کا چاند

اُن کے ابروئے خمیدہ کی طرح تیکھا ہے
اپنی آنکھوں میں بڑی دیر چھپا عید کا چاند

جانے کیوں آپ کے رُخسار مہک اُٹھتے ہیں
جب کبھی کان میں چپکے سے کہا عید کا چاند

دُور ویران بسیرے میں دیا ہو جیسے
غم کی دیوار سے دیکھا تو لگا عید کا چاند



لیکے حالات کے صحراؤں میں آ جاتا ہے
آج بھی خلد کی رنگین فضا عید کا چاند

تلخیاں بڑھ گئیں جب زیست کے پیمانے میں
گھول کر درد کے ماروں نے پیا عید کا چاند

چشم تو وسعتِ افلاک میں کھوئی ساغرؔ
دِل نے اک اور جگہ ڈھونڈ لیا عید کا چاند



غم کی تصویر غزل کے اشعار
خوں کی تحریر غزل کے اشعار

اُن سے تدبیر کی شمعیں روشن
سوزِ تقدیر غزل کے اشعار

داغ کہتے ہیں محبت کے جنہیں
اُن کی تنویر غزل کے اشعار

گیسوئے وقت کو سلجھاتے ہیں
درد شبیر غزل کے اشعار

ان میں پیکاں ہیں تری آنکھوں کے
دار و شمشیر غزل کے اشعار

نالہ و شیون و فریاد کی لے
رقصِ زنجیر غزل کے اشعار

اے غمِ یار تصور تیرا!
تیری توقیر غزل کے اشعار

گُل جو کھِلتے ہیں خزاں میں ساغر
اُن کی تفسیر غزل کے اشعار



ہنس نہیں سکتے شگوفے تازگی سے رُوٹھ کر
ہم نہ ملنے میں جیئے ہیں زندگی سے رُوٹھ کر



زُلفِ جاناں سے ملی فکر و نظر کی چاندنی
ظلمتیں ہم نے نکھاریں روشنی سے رُوٹھ کر

خود منانے کے لئے آئے مجھے دَیر و حرم
سجدۂ الہام پایا بندگی سے رُوٹھ کر

غم سے رونق ہو گئی کاشانۂ تقدیر میں
مُطمئن ہے دِل کی دُنیا ہر خوشی سے رُوٹھ کر

ایک دن ساقی یہی ٹُوٹے ہوئے جام و سبُو!
میکدے ترتیب دیں گے تشنگی سے رُوٹھ کر

سوچتے ہیں حسرتوں کے موڑ پر شام و سحر
جائیں گے ساغر کہاں اُن کی گلی سے رُوٹھ کر



بن گئے اشک جفا کی تصویر
کھِنچ گئی آج صدا کی تصویر

احتیاطِ دلِ عاشق لازم
ٹوٹ جاتی ہے وفا کی تصویر

فصلِ گُل اور چٹکتے غنچے
تیری مخمور ادا کی تصویر

پھر بجا نالہ و شیون کا سُرود
رقص کرتی ہے صبا کی تصویر

بول اُٹھی تری لَے میں ساغر
آسمانوں پہ دُعا کی تصویر



درد کے ماروں پہ ہنستا ہے زمانہ بے خبر
زخمِ ہستی کی کسک سے ہے نشانہ بے خبر

کھیتوں کے سائے میں بکھرے ہوئے ہیں چند پھول
بجلیوں کی یورشوں سے آشیانہ بے خبر



حُسنِ برہم کو نہیں حالِ پریشاں سے غرض
سازِ دل کی دھڑکنوں سے ہے ترانہ بے خبر

دونوں عالم وسعتِ آغوش کی تفسیر ہیں
دیکھنے میں ہے نگاہِ محرمانہ بے خبر

آپ اپنے فن سے ناواقف ہے ساغر کی نظر
لعل و گوہر کی ضیاؤں سے خزانہ بے خبر



ہم بڑی دُور سے آئے ہیں تمہاری خاطر
دل کے ارمان بھی لائے ہیں تمہاری خاطر

ایسا اک سنگ جو تالیفِ رہِ منزل ہو
منزلوں ڈھونڈ کے آئے ہیں تمہاری خاطر

کتنی ناکام اُمیدوں کے دیئے پچھلے پہر
ہم نے دریا میں بہائے ہیں تمہاری خاطر

عہدِ روشن کے سُخنور نہ بُھلائیں گے کبھی
ہم نے وہ سحر جگائے ہیں تمہاری خاطر

ہم نہ چاہیں گے کبھی تختِ جم و خسرو کے
ہم نے ارمان لٹائے ہیں تمہاری خاطر

ہم وہاں تھے کہ جہاں ساغر و ساقی تھے مُدام
دوستو! لَوٹ کے آئے ہیں تمہاری خاطر



اگرچہ ہم جا رہے ہیں محفل سے نالۂ دلِ فگار بن کر
مگر یقین ہے کہ لوٹ آئیں گے نسخۂ نوبہار بن کر

جہان والے ہمارے گیتوں سے جائزہ لیں گے سسکیوں کا
جہان میں پھیل جائیں گے ہم بشر بشر کی پُکار بن کر

بہار کی بدنصیب راتیں بُلا رہی ہیں، چلے بھی آؤ!
کسی ستارے کا رُوپ بن کر، کسی کے دل کا قرار بن کر



ضرورتِ راہ کے مطابق مسافروں نے بھی سیکھ لی ہے
وہ رہبری مُدتوں رہی ہے جو رہبروں کا شکار بن کر

تلاشِ منزل کے مرحلوں میں یہ حادثہ اِک عجیب دیکھا
فریب راہوں میں بیٹھ جاتا ہے صورتِ اعتبار بن کر

یہ کیا قیامت ہے باغبانو! کہ جن کی خاطر بہار آئی
وُہی شگوفے کھٹک رہے ہیں تمہاری آنکھوں میں خار بن کر



قریبِ دار کٹا دِن تو رات کانٹوں پر
گزار دی ہے کسی نے حیات کانٹوں پر

تغیّرات سے افزوں ہے ارتقاء کا مزاج
مِلا ہے گُل کو چمن میں ثبات کانٹوں پر

بَلا سے دامنِ ہستی جو تار تار ہوا —!
مرے جنوں نے لگائی ہے گھات کانٹوں پر

چٹک رہے ہیں شگوفے تمہاری یادوں کے
سجی ہے شبنم و گل کی برات کانٹوں پر

یہ اور بات ہے پھولوں کا ذکر تھا ساغر
کہ اتفاق سے پہنچی ہے بات کانٹوں پر



پھول چاہے تھے مگر ہاتھ میں آئے پتھر!
ہم نے آغوشِ محبت میں سلائے پتھر!

وحشتِ دل کے تکلف کی ضرورت کے لئے
آج اُس شوخ نے زلفوں میں سجائے پتھر

اُن کے قدموں کے تلے چاند ستارے دیکھے!
اپنی راہوں میں سلگتے ہوئے پائے پتھر!

میں تری یاد کو یوں دل میں لئے پھرتا ہوں
جیسے فرہاد نے سینے سے لگائے پتھر



فکرِ ساغر کے خریدار نہ بھولیں گے کبھی!
میں نے اشکوں کے گہر تھے جو بنائے پتھر



سکوتِ غم سے جو گزرے نہ پھر ملی آواز
یہیں کہیں اِنہی گلیوں میں کھو گئی آواز

یہ کہکشاں مرے نغمات کی لڑی یارو!
کرن کرن کی سماعت میں ہے مری آواز

بہت دنوں سے ہے پامال دل کا ہر غنچہ!
میں منتظر ہوں کوئی آئے شبنمی آواز

نہ چھیڑ عذرِ محبت کی داستاں اے دوست
کہ بزمِ عشق میں ہوتی ہے خامشی آواز

میں خود نگہ ہوں کسی موڑ پر نہ ٹھہروں گا
ازل سے دیتی رہی مجھ کو زندگی آواز

شبِ فراق کوئی گنگنا کے گزرا ہے
کہ بن گئی ہے ستاروں کی روشنی آواز

خدا کرے کہ ستاروں کو چھو سکے ساغر
سرودِ زیست کے پردوں میں ڈوبتی آواز



موجزن وقت کے دریا میں نوائے درویش
پدیۂ چاک صدف دستِ دعائے درویش

جب کبھی راستہ حالات کا دھندلایا ہے
کام آئی ہے زمانے میں ضیائے درویش

ہر شگوفے کو چٹکنے کی اجازت دیجئے!
نغمۂ صبحِ بہاراں ہے صلائے درویش

آج اسرارِ شہنشاہی ہیں دیوانوں میں
آج بیدار ہے ذہنوں میں وفائے درویش



ایک ہی چیز کے دو نام ہیں ساغر کے لئے
عزتِ قوم و وطن اور ردائے درویش



خیال ہے کہ بجھا دو یہ روشنی کے چراغ
کہ مستیوں نے جلائے ہیں بیخودی کے چراغ

چلو نگاہ کی مشعل کو ساتھ لے کے چلیں
فرازِ شوق پہ روشن ہیں آگہی کے چراغ

روش روش پہ ہراساں ہیں چاند کی کرنیں
قدم قدم پہ سلگتے ہیں بیکسی کے چراغ

مچل رہے ہیں بہت سانپ آستینوں میں
بھڑک رہے ابھی شامِ راستی کے چراغ

چمک رہی ہے لڑی موتیوں کی سینے میں
جلائے کس نے یہ گلہائے شبنمی کے چراغ

اُچھال ساغرِ مے دِل بحال ہوں ساقی
کہ روشنی کو ترستے ہیں زندگی کے چراغ



مانگی ہے اس دیار میں دونوں جہاں کی بھیک
لیکن ملی ہمیں دِلِ ناکامراں کی بھیک

ایسے بھی راہِ زیست میں آئے کئی مقام
مانگی ہے پائے شوق نے عزمِ جواں کی بھیک

بے نُور ہوگئی ہیں ستاروں کی بستیاں
ساقی عطا ہو بادۂ شعلہ فشاں کی بھیک

اَب اور کیا تغیرِ تقدیر چاہیئے
جھولی میں ڈال دی ترے نام ونشاں کی بھیک

خود بک گئے حیات کی نیلام گاہ میں
وُہ بانٹتے تھے جو کبھی کون ومکاں کی بھیک



دو چار پتیوں پہ ہے رنجش بہار سے
سائل نے مانگ لی ہے کہاں گلستاں کی بھیک

اللہ اُن کے نقشِ کفِ پا کی خیر ہو!
ذرّوں کو دے گئے جو مہ وکہکشاں کی بھیک

ساغر خوشا کہ گوہرِ اُمید پا لیا
قسمت سے ہات آئی غمِ دوستاں کی بھیک



شعلے آنچ دُھواں اور آگ!
اے مرے گلشن کے بھاگ

تیرے گھر میں سیپ اور موتی
میرا حصّہ ریت اور جھاگ

آگ لگا دو! دیدۂ و دِل میں
گاؤ گاؤ دیپک راگ

کوئی نہ آیا ! کوئی نہ آیا!
روز منڈیر سے بولا کاگ

زُلفِ تخیّل سے اے ساغرؔ
کھیل رہے ہیں کالے ناگ



رہگذر کے چراغ ہیں ہم لوگ
آپ اپنا سراغ ہیں ہم لوگ

جل رہے ہیں نہ بُجھ رہے ہیں دوست
کس کے سینے کا داغ ہیں ہم لوگ

خود تہی ہیں مگر پلاتے ہیں
میکدے کے ایاغ ہیں ہم لوگ

دشمنوں کو بھی دوست کہتے ہیں
کتنے عالی دماغ ہیں ہم لوگ



چشمِ تحقیر سے نہ دیکھ ہمیں
دامنوں کا فراغ ہیں ہم لوگ

ایک جھونکا نصیب ہے ساغرؔ
اِس گلی کے چراغ ہیں ہم لوگ



کھلتے رہیں گے صحنِ چمن میں ہزار پھُول
لیکن کہاں نصیبِ تمنّا میں چار پھُول

شاید یہیں کہیں ہو ترا نقشِ پائے ناز
ہم نے گرا دیئے ہیں سرِ راہ گزار پھُول

بھونروں کو جستجو ہے تری کُنج کُنج میں
شاخوں پہ کر رہے ہیں ترا انتظار پھُول

آوارگانِ شوق چلو ہم کریں تلاش
وہ کارواں جو چھوڑ گیا ہے غبارِ پھُول

کانٹوں پہ جی لئے کبھی پھولوں پہ مر لئے
اپنی نظر میں ایک ہیں گلشن میں خار پھول

کھولے ہیں اس نے گیسوئے عنبر فشاں ضرور
کچھ حد سے ہو گئے ہیں سوا اشکبار پھول

ہائے شہیدِ ناز کی تُربت پہ رونقیں
مدھم سی ایک شمع ہے دو سوگوار پھول

ساغرؔ بہار میں نہ رہی مے کی جستجو!
شیشے میں بھر کے پی گیا اِک بادہ خوار پھول



دُکھ درد کے طوفان ہیں آلام کے جنگل
یادیں ہیں تری جیسے کہ آسام کے جنگل

تدبیر ہے تقدیر کی بے نام پرستش
اذہان میں آباد ہیں الہام کے جنگل



پلکوں کے تلے معنیٰ و مفہوم کی جھیلیں
زلفوں کے گھنے سائے ہیں ابہام کے جنگل

ساقی تری مخمور نگاہوں کے سہارے
گلزار کئے ہیں ستمِ ایام کے جنگل



چاندنی اور موتیے کے پھول
کتنے رنگیں ہیں زندگی کے اصول

اپنی زلفیں سمیٹ لیجئے گا
بڑھ رہا ہے کہانیوں کو طول

وجہِ تخلیقِ کائنات ہے عشق
واقعے، حادثوں سے ہیں منقول

اے غمِ یار! تیری خیر رہے
اے غمِ یار! ہم نہیں ہیں ملول

میرے دل کی طرح اُداس اُداس
مدّتوں سے ہے شام کا معمول

ان کی چتون کو دیکھ کر برہم
بندگی میں گنہ بھی ہے مشغول

تیرے افکار دل نشیں ساغر
تیرے اشعار زندگی کے رسول



لوگ لے لیتے ہیں یونہی شمع پروانے کا نام
کچھ نہیں ہے اسمیں جہاں غم کے افسانے کا نام

مٹ گئی بربادیٔ دل کی شکایت دوستو
اب گلستان رکھ لیا ہے میں نے ویرانے کا نام

شوخیٔ قدِ نگاراں میری صہبا کا وجود
مستیٔ چشمِ غزالاں میرے پیمانے کا نام



اس کو کہتے ہیں غمِ تقدیر کی نیلام گاہ
ہے زبان تشنگی میں اور میخانے کا نام

دیکھئے ساغر کی آشفتہ نگاہی کا کمال
مستیاں چھلکا رہا ہے ایک دیوانے کا نام



ایک نغمہ، ایک تارا، ایک غنچہ، ایک جام
اے غمِ دوراں - غمِ دوراں تجھے میرا سلام

زلفِ آوارہ، گریباں چاک، گھبراتی نظر
ان دنوں یہ ہے جہاں میں زندگانی کا نظام

چند تارے ٹوٹ کر دامن میں میرے آ گرے
میں نے پوچھا تھا ستاروں سے ترے غم کا مقام

کہہ رہے ہیں چند بچھڑے راہبروں کے نقشِ پا
ہم کریں گے انقلابِ جستجو کا اہتمام!

پڑ گئیں ہیں پیرہنِ صبحِ چمن پر سلوٹیں
یاد آ کر رہ گئی ہے بیخودی کی ایک شام

تیری عصمت ہو کہ ہو میرے ہُنر کی چاندنی
وقت کے بازار میں ہر چیز کے لگتے ہیں دام

ہم بنائیں گے یہاں ساغرؔ نئی تصویرِ شوق
ہم تخیّل کے مجدّد، ہم تصوّر کے امام



گدا قناعت کو بیچتے ہیں
خدا کی دولت کو بیچتے ہیں

یہ حُسن والے قدم قدم پر
قرار و راحت کو بیچتے ہیں

عجیب ہیں باغباں چمن کے
گلوں کی نکہت کو بیچتے ہیں



وطن میں ایسے بھی رہنما ہیں
مٹے قیادت کو بیچتے ہیں

یہ واعظ پارسا خُدایا!
نری فضیلت کو بیچتے ہیں

خرد کا لیتے ہیں نام ساغرؔ
جنوں کی عظمت کو بیچتے ہیں



جب گُلستاں میں بہاروں کے قدم آتے ہیں
یاد بھُولے ہوئے یاروں کے کرم آتے ہیں

لوگ جس بزم سے آتے ہیں ستارے لیکر
ہم اُسی بزم سے با دیدۂ نم آتے ہیں

میں وہ اک رندِ خرابات ہوں میخانے میں
میرے سجدے کیلئے ساغرؔ جَم آتے ہیں



پھول مسلیں تو انہیں نغمہ و جھنکار ملیں!
ہم نے کانٹے تو نہیں بوئے کہ انگار ملیں

آنکھ لرزاں ہے سرِ محفلِ ہستی اے دوست
اُن کی چلمن کے قریں تشنۂ دیدار ملیں!

اسکو لولاک کی پُر نور زباں کہتے ہیں!
جس میں انسان کی تعظیم کے اطوار ملیں

ایسی مجرُوح تمنّا ہی صلیبِ غم ہے
جس کو غنچے بھی بہاروں میں گرفتار ملیں

خونِ دل شرط ہے اے یارِ بصیرت کیلئے
یہ بھی ممکن ہے کہ صحراؤں میں گلزار ملیں

حیف اُس چارہ گرِ وقت کی قسمت ساغر
جس کو ہر گام پہ تقدیر کے بیمار ملیں





ذرا گیسوئے یار کھولے گئے ہیں
تدبّر کے بازار کھولے گئے ہیں

شگوفوں کے ارماں نچوڑے گئے ہیں
شراروں کے اسرار کھولے گئے ہیں

کئی بار تیری وفاؤں کے عُقدے
سرِ منزلِ دار کھولے گئے ہیں

اُلٹ کر نقابِ رُخِ گُل نگاراں
بہاروں کے دربار کھولے گئے ہیں



متاعِ کوثر و زمزم کے پیمانے تری آنکھیں
فرشتوں کو بنا دیتی ہیں دیوانے تری آنکھیں

جہانِ رنگ و بو الجھا ہوا ہے انکے ڈوروں میں
لگی ہیں کاکلِ تقدیر سلجھانے تری آنکھیں

اشاروں سے دلوں کو چھیڑ کر اقرار کرتی ہیں
لٹاتی ہیں بہارِ نو کے نذرانے تری آنکھیں

وہ دیوانے زمامِ لالہ و گل تھام لیتے ہیں
جنہیں منسوب کر دیتی ہیں ویرانے تری آنکھیں

شگوفوں کو شراروں کا مچلتا روپ دیتی ہیں
حقیقت کو بنا دیتی ہیں افسانے تری آنکھیں



گلوں کے اشارے دعا کر رہے ہیں
چمن کے نظارے دعا کر رہے ہیں

انہیں شب کی تاریکیوں کا الم ہے
چمک کر ستارے دعا کر رہے ہیں

شکستہ سفینوں کو مضبوط کر دے
شگفتہ کنارے دعا کر رہے ہیں

ہمیں صبرِ شبیرؑ سے آشنا کر
کہ اشکوں کے دھارے دعا کر رہے ہیں

رہائی اسیروں کی ہو یا محمدؐ
فدائی تمہارے دعا کر رہے ہیں



جور و ستم کی رسمیں تقریب بن گئی ہیں
اب بزمِ زندگی میں اہلِ وفا نہیں ہیں

ہر ساز کی نوا پہ پہرے لگے ہوئے ہیں
اس وادیٔ محن میں نغمے روا نہیں ہیں

فاقوں سے زرد چہرے ناکامیوں کے لاشے
یہ لوگ فیض یابِ لطفِ خدا نہیں ہیں!

ساغر میں ہمنوا ہوں نادار و ناتواں کا
حصّہ مرے سخن کا شاہنشہہ نہیں ہیں



ایک وعدہ ہے کسی کا جو وفا ہوتا نہیں
ورنہ ان تاروں بھری راتوں میں کیا ہوتا نہیں



جی میں آتا ہے اُلٹ دیں اُنکے چہرے سے نقاب
حوصلہ کرتے ہیں لیکن حوصلہ ہوتا نہیں!

شمع جس کی آبرو پر جان دیدے جھوم کر
وہ پتنگا جل تو جاتا ہے فنا ہوتا نہیں

اب تو مدّت سے رہ و رسمِ نظارہ بند ہے
اب تو اُن کا طور پر بھی سامنا ہوتا نہیں

ہر بھکاری پا نہیں سکتا مقامِ خواجگی
ہر کس و ناکس کو تیرا غم عطا ہوتا نہیں

ہر شناور کو نہیں ملتا تلاطم سے خراج
ہر سفینے کا محافظ، ناخُدا ہوتا نہیں

بارہا دیکھا ہے ساغر رہگذارِ عشق میں
کارواں کے ساتھ اکثر رہنما ہوتا نہیں

